

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ

تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جو تمام کائنات کا رب ہے۔

الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ

نہایت مہربان اور رحم فرمانے والا ہے، روزِ جزا کا مالک ہے۔

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ

(اے اللہ) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھی سے مدد مانگتے ہیں۔

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ

ہمیں سیدھا راستہ دکھا،

صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ۬

اُن لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام فرمایا،

غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ

جو معتوب نہیں ہوئے، جو بھٹکے ہوئے نہیں ہیں۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛۚ فِيْهِ ۛۚ

الف، لام، میم، یہ اللہ کی کتاب ہے، اس میں کوئی شک نہیں۔

هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۙ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ

ہدایت ہے اُن پرہیزگار لوگوں کے لیے

بِالْغَيْبِ وَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ

جو غیب پر ایمان لاتے ہیں، نماز قائم کرتے ہیں اور جو رزق ہم نے

يُنْفِقُوْنَ ۙ وَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ

ان کو دیا ہے، اُس میں سے خرچ کرتے ہیں، جو کتاب

اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَ بِالْاٰخِرَةِ

(اے نبیؐ) تم پر نازل کی گئی ہے اور جو کتابیں تم سے پہلے نازل کی گئی تھیں

هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۗ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ

اُن سب پر ایمان لاتے ہیں، اور آخرت پر یقین رکھتے ہیں۔ ایسے لوگ



رَّبِّهِمْ ۗ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ○

اپنے رب کی طرف سے راہِ راست پر ہیں اور وہی فلاح پانے والے ہیں۔

وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ

تمہارا خدا ایک ہی خدا ہے،

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ○ؑ

اُس رحمان اور رحیم کے سوا کوئی اور خدا نہیں ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ

اللہ، وہ زندۂ جاوید ہستی، جو تمام کائنات کو سنبھالے ہوئے ہے، اُس کے سوا

لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّ لَا نَوْمٌ ؕ

کوئی خدا نہیں ہے۔ وہ نہ سوتا ہے اور نہ اُسے اُونگھ لگتی ہے۔ آسمانوں اور

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

زمین میں جو کچھ ہے، اُسی کا ہے۔ کون ہے جو اُس کی جناب میں اُسکی اجازت

مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ

کے بغیر سفارش کر سکے؟ جو کچھ بندوں کے سامنے ہے اسے بھی وہ جانتا ہے



يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ

اور جو کچھ اُن سے اوجھل ہے، اس سے بھی وہ واقف ہے اور اُس کی معلومات

وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ

میں سے کوئی چیز اُن کی گرفت ِادراک میں نہیں آ سکتی الاّ یہ کہ کسی چیز کا علم وہ

وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ

خود ہی اُن کو دینا چاہے۔ اُس کی حکومت آسمانوں اور زمین پر چھائی ہوئی ہے

وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ

اور اُن کی نگہبانی اس کے لیے کوئی تھکا دینے والا کام نہیں ہے۔ بس وہی ایک

الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۙ قف

بزرگ و برتر ذات ہے۔ دین کے معاملے میں کوئی زور زبردستی نہیں ہے۔

قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ

صحیح بات غلط خیالات سے الگ چھانٹ کر رکھ دی گئی ہے۔ اب جو کوئی

بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ

طاغوت کا انکار کر کے اللہ پر ایمان لے آیا، اُس نے ایک ایسا مضبوط



بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۗ لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ وَاللّٰهُ

سہارا تھام لیا، جو کبھی ٹوٹنے والا نہیں ہے اور اللہ (جس کا سہارا اس نے لیا ہے)

سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ

سب کچھ سُننے اور جاننے والا ہے۔ جو لوگ ایمان لاتے ہیں، اُن کا حامی

يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ؕ۬

و مددگار اللہ ہے اور وہ ان کو تاریکیوں سے روشنی میں نکال لاتا ہے اور جو لوگ

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ

کفر کی راہ اختیار کرتے ہیں، اُن کے حامی و مددگار طاغوت ہیں

يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ

اور وہ انہیں روشنی سے تاریکیوں کی طرف کھینچ لے جاتے ہیں۔

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

یہ آگ میں جانے والے لوگ ہیں، جہاں یہ ہمیشہ رہیں گے۔

لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ

آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے سب اللہ کا ہے۔



وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ

تم اپنے دل کی باتیں خواہ ظاہر کرو، خواہ چھپاؤ،

يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ

اللہ بہر حال ان کا حساب تم سے لے لے گا۔ پھر اسے اختیار ہے، جسے چاہے

وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ

معاف کر دے اور جسے چاہے سزا دے۔ وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ

رسول اُس ہدایت پر ایمان لایا ہے جو اس کے رب کی طرف سے اُس پر نازل

اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ

ہوئی ہے اور جو لوگ اس رسول کے ماننے والے ہیں، انہوں نے بھی اس ہدایت

كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ

کو دل سے تسلیم کر لیا ہے۔ یہ سب اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کی کتابوں

وَرُسُلِهٖ ۫ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ

اور اس کے رسولوں کو مانتے ہیں اور ان کا قول یہ ہے کہ "ہم اللہ کے رسولوں کو



مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ۤ

ایک دوسرے سے الگ نہیں کرتے، ہم نے حکم سُنا اور اطاعت قبول کی۔

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝

مالک، ہم تجھ سے خطا بخشی کے طالب ہیں اور ہمیں تیری ہی طرف پلٹنا ہے۔"

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ

اللہ کسی متنفس پر اُس کی مقدرت سے بڑھ کر ذمہ داری کا بوجھ نہیں ڈالتا۔

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ

ہر شخص نے جو نیکی کمائی ہے، اس کا پھل اسی کے لیے ہے اور جو بدی سمیٹی ہے،

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ

اس کا وبال اُسی پر ہے۔ (ایمان لانے والو، تم یوں دُعا کیا کرو) اے ہمارے

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ

رب، ہم سے بھول چوک میں جو قصور ہو جائیں، ان پر ہماری گرفت نہ کر۔ مالک،

عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا

ہم پر وہ بوجھ نہ ڈال، جو تو نے ہم سے پہلے لوگوں پر ڈالے تھے۔ پروردگار،



مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۟ وقفة

جس بار کو اُٹھانے کی طاقت ہم میں نہیں ہے، وہ ہم پر نہ رکھ۔ ہمارے ساتھ

وَاغْفِرْ لَنَا ۟ وقفة وَارْحَمْنَا ۟ وقفة اَنْتَ مَوْلٰىنَا

نرمی کر، ہم سے درگزر فرما، ہم پر رحم کر، تو ہمارا مولیٰ ہے،

فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد کر۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ

اللہ نے خود اس بات کی شہادت دی ہے کہ اُس کے سوا کوئی خدا نہیں ہے

وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ

اور فرشتے اور سب اہل علم بھی راستی اور انصاف کے ساتھ اس پر گواہ ہیں

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

کہ اُس زبردست حکیم کے سوا فی الواقع کوئی خدا نہیں ہے۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِى الْمُلْكَ

کہو، خدایا، ملک کے مالک، تو جسے چاہے حکومت دے



مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ؗ

اور جس سے چاہے چھین لے۔

وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ؕ

جسے چاہے عزت بخشے اور جس کو چاہے ذلیل کردے۔

بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

ساری بھلائی تیرے اختیار میں ہے۔ بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے۔

تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ

رات کو دن میں پروتا ہوا لے آتا ہے اور دن کو

فِي الَّيْلِ ؗ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ

رات میں۔ بے جان میں سے جان دار کو نکالتا ہے

وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ؗ

اور جان دار میں سے بے جان کو۔

وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○

اور جسے چاہتا ہے، بے حساب رزق دیتا ہے۔



اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

درحقیقت تمہارا رب اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں

وَالْاَرْضَ فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى

اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کیا، پھر اپنے تخت سلطنت پر جلوہ فرما ہوا۔

عَلَى الْعَرْشِ ۚ قف يُغْشِى الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ

جو رات کو دن پر ڈھانک دیتا ہے اور پھر دن رات کے پیچھے دوڑا

حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ

چلا آتا ہے۔ جس نے سورج اور چاند اور تارے پیدا کیے سب

مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ

اس کے فرمان کے تابع ہیں۔ خبردار رہو! اُسی کی خلق ہے اور اُسی کا امر ہے۔

تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

بڑا بابرکت ہے اللہ، سارے جہانوں کا مالک و پروردگار۔

اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ؕ

اپنے رب کو پکارو گڑگڑاتے ہوئے اور چپکے چپکے،



إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ۚ

یقیناً وہ حد سے گزرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا

زمین میں فساد برپا نہ کرو جب کہ اس کی اصلاح ہوچکی ہے

وَادْعُوهُ خَوْفًا وَطَمَعًا ۚ إِنَّ رَحْمَتَ اللَّهِ

اور خدا ہی کو پکارو خوف کے ساتھ اور طمع کے ساتھ، یقیناً اللہ کی رحمت

قَرِيبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِينَ ○

نیک کردار لوگوں سے قریب ہے۔

قُلِ ادْعُوا اللَّهَ أَوِ ادْعُوا الرَّحْمَٰنَ ۖ

اے نبیؐ ان سے کہو، "اللہ کہہ کر پکارو یا رحمان کہہ کر،

أَيًّا مَّا تَدْعُوا فَلَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ ۚ

جس نام سے بھی پکارو اس کے لیے سب اچھے ہی نام ہیں۔"

وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا

اور اپنی نماز نہ بہت زیادہ بلند آواز سے پڑھو اور نہ بہت پست آواز سے،


وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ○

اِن دونوں کے درمیان اوسط درجے کا لہجہ اختیار کرو۔

وَ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ

اور کہو تعریف ہے اس خدا کے لیے جس نے

لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّ لَمْ یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ

نہ کسی کو بیٹا بنایا، نہ کوئی بادشاہی میں اس کا شریک ہے،

فِی الْمُلْكِ وَ لَمْ یَكُنْ لَّهٗ

اور نہ وہ عاجز ہے کہ کوئی اس کا پشتیبان ہو۔''

وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَ كَبِّرْهُ تَكْبِیْرًا ○

اور اس کی بڑائی بیان کرو، کمال درجے کی بڑائی۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمْ اِلَیْنَا

کیا تم نے یہ سمجھ رکھا تھا کہ ہم نے تمہیں فضول ہی پیدا کیا ہے اور تمہیں

لَا تُرْجَعُوْنَ ○ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ

ہماری طرف کبھی پلٹنا ہی نہیں ہے''؟ پس بالا و برتر ہے اللہ، بادشاہِ حقیقی،



لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ○

کوئی خدا اُس کے سوا نہیں، مالک ہے عرشِ بزرگ کا۔

وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ

اور جو کوئی اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کو پکارے، جس کے لیے اُس کے پاس

لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ

کوئی دلیل نہیں ہے، تو اس کا حساب اس کے رب کے پاس ہے۔

اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ○ وَقُلْ رَّبِّ

ایسے کافر کبھی فلاح نہیں پا سکتے۔ اے نبیؐ، کہو، اے میرے رب

اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ○ ع

درگزر فرما اور رحم کر، تو سب رحیموں سے اچھا رحیم ہے۔

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۙ○ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ○

قطار در قطار صف باندھنے والوں کی قسم، پھر اُن کی قسم جو ڈانٹنے پھٹکارنے والے

فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۙ○ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ؕ○

ہیں، پھر اُن کی قسم جو کلامِ نصیحت سنانے والے ہیں، تمہارا معبودِ حقیقی بس ایک



رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا

ہی ہے۔ وہ جو زمین اور آسمانوں کی تمام اُن چیزوں کا مالک ہے جو زمین

وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ

وآسمان میں ہیں، اور سارے مشرقوں کا مالک۔ ہم نے آسمانِ

الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ ِالْكَوَاكِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ

دُنیا کو تاروں کی زینت سے آراستہ کیا ہے اور ہر شیطانِ سرکش سے

كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا يَسَّمَّعُوْنَ

اس کو محفوظ کر دیا ہے۔ یہ شیاطین

اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ

ملاءِ اعلیٰ کی باتیں نہیں سُن سکتے، ہر طرف سے مارے اور ہانکے جاتے ہیں

جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝

اور ان کے لیے پیہم عذاب ہے۔ تاہم اگر کوئی ان میں سے کچھ لے اُڑے

اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ

تو ایک تیز شعلہ اس کا پیچھا کرتا ہے۔



ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ

اب ان سے پوچھو، ان کی پیدائش زیادہ مشکل ہے یا اُن چیزوں کی جو ہم نے

خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

پیدا کر رکھی ہیں؟ ان کو تو ہم نے لیس دار گارے سے پیدا کیا ہے۔

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ

اے گروہ جن وانس اگر تم زمین اور آسمانوں کی

تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

سرحدوں سے نکل کر بھاگ سکتے ہو تو بھاگ دیکھو۔

فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۚ

نہیں بھاگ سکتے۔ اس کے لیے بڑا زور چاہیے۔

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس اپنے رب کی کن کن قدرتوں کو تم جھٹلاؤ گے؟

يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ

(بھاگنے کی کوشش کرو گے تو) تم پر آگ کا شعلہ اور دھواں چھوڑ دیا جائے گا



فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۚ ○ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

جس کا تم مقابلہ نہ کرسکو گے۔ اَے جنِ وانس، تم اپنے رب کی کن کن قدرتوں

تُكَذِّبٰنِ ○ فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ

کا انکار کرو گے؟ پھر (کیا بنے گی اُس وقت) جب آسمان پھٹے گا

فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ۚ ○

اور لال چمڑے کی طرح سُرخ ہوجائے گا؟

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ○ فَيَوْمَئِذٍ لَّا

اَے جنِ وانس (اُس وقت) تم اپنے رب کی کن کن قدرتوں کو جھٹلاؤ گے؟

يُسْئَلُ عَنْ ذَنْۢبِهٖٓ اِنْسٌ وَّلَا جَآنٌّ ۚ ○

اُس روز کسی انسان اور کسی جن سے اُس کا گناہ پوچھنے کی ضرورت نہ ہوگی،

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ○

پھر (دیکھ لیا جائے گا کہ) تم دونوں گروہ اپنے رب کے کن کن احسانات کا انکار

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ

کرتے ہو۔ اگر ہم نے یہ قرآن کسی پہاڑ پر بھی اُتار دیا ہوتا تو تم دیکھتے کہ



خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ

وہ اللہ کے خوف سے دبا جا رہا ہے اور پھٹا پڑتا ہے۔

وَ تِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ

یہ مثالیں ہم اس لیے بیان کرتے ہیں کہ وہ (اپنی حالت پر)

يَتَفَكَّرُوْنَ ○ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ

غور کریں۔ وہ اللہ ہی ہے

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ

جس کے سوا کوئی معبود نہیں، غائب اور ظاہر ہر چیز کا جاننے والا،

هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ○ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ

وہی رحمٰن اور رحیم ہے۔ وہ اللہ ہی ہے جس کے سوا

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ

کوئی معبود نہیں۔ وہ بادشاہ ہے نہایت مقدس، سراسر سلامتی،

الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ

امن دینے والا، نگہبان، سب پر غالب، اپنا حکم بزور نافذ کرنے والا اور بڑا ہی



سُبۡحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ○

ہو کر رہنے والا۔ پاک ہے اللہ اُس شرک سے جو لوگ کر رہے ہیں۔

هُوَ اللّٰهُ الۡخَالِقُ الۡبَارِئُ الۡمُصَوِّرُ

وہ اللہ ہی ہے جو تخلیق کا منصوبہ بنانے والا اور اس کو نافذ کرنے والا اور اس

لَهُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ

کے مطابق صورت گری کرنے والا ہے۔ اس کے لیے بہترین نام ہیں۔

مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ۚ

ہر چیز جو آسمانوں اور زمین میں ہے اس کی تسبیح کر رہی ہے،

وَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ○

اور وہ زبردست اور حکیم ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

قُلۡ اُوۡحِىَ اِلَىَّ اَنَّهُ اسۡتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ

اُے نبی، کہو، میری طرف وحی بھیجی گئی ہے کہ جنوں کے ایک گروہ نے غور سے



الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ

سُنا پھر اپنی قوم سے کہا: ہم نے ایک بڑا عجیب قرآن سنا ہے جو راہِ راست

يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ

کی طرف رہنمائی کرتا ہے اس لیے ہم اُس پر ایمان لے آئے ہیں اور اب ہم

بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ وَّ اَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا

ہرگز اپنے رب کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کریں گے اور یہ کہ ہمارے رب

مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّ لَا وَلَدًا ۙ وَّ اَنَّهٗ

کی شان بہت اعلیٰ و ارفع ہے اُس نے کسی کو بیوی یا بیٹا نہیں بنایا ہے اور یہ کہ

كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ

ہمارے نادان لوگ اللہ کے بارے میں بہت خلافِ حق باتیں کہتے رہے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ

کہہ دو کہ اے کافرو، میں اُن کی عبادت نہیں کرتا جن کی عبادت تم کرتے ہو،



مَا تَعۡبُدُوۡنَ ۙ وَلَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ

نہ تم اُس کی عبادت کرنے والے ہو جس کی عبادت میں کرتا ہوں۔

مَاۤ اَعۡبُدُ ۚ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدۡتُّمۡ ۙ

اور نہ میں اُن کی عبادت کرنے والا ہوں جن کی عبادت تم نے کی ہے،

وَلَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ؕ

اور نہ تم اُس کی عبادت کرنے والے ہو جس کی عبادت میں کرتا ہوں۔

لَکُمۡ دِیۡنُکُمۡ وَلِیَ دِیۡنِ ٪

تمہارے لیے تمہارا دین ہے اور میرے لیے میرا دین۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ

کہو، وہ اللہ ہے، یکتا۔ اللہ سب سے بے نیاز ہے اور سب اُس کے محتاج ہیں۔

لَمۡ یَلِدۡ ۙ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ ۙ

نہ اُس کی کوئی اولاد ہے اور نہ وہ کسی کی اولاد۔



وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝ ع

اور کوئی اس کا ہمسر نہیں ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ لا

کہو، میں پناہ مانگتا ہوں صبح کے رب کی،

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ لا

ہر اُس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا کی ہے،

وَ مِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ لا

اور رات کی تاریکی کے شر سے جب کہ وہ چھا جائے،

وَ مِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ لا

اور گرہوں میں پھونکنے والوں (یا والیوں) کے شر سے،

وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ ع

اور حاسد کے شر سے جب کہ وہ حسد کرے۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ

کہو، میں پناہ مانگتا ہوں انسانوں کے رب،

مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ

انسانوں کے بادشاہ، انسانوں کے حقیقی معبود کی

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ

اُس وسوسہ ڈالنے والے کے شر سے جو بار بار پلٹ کر آتا ہے،

الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ

جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے

مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۝

خواہ وہ جنوں میں سے ہو یا انسانوں میں سے۔